بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

کہ

''یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا'' کی پہلی جلد آپ کی خدمت میں پیش ہو چکی امید ہے کہ آپ کو ہماری یہ کوشش پسند آئی ہو گی اور آپ نے ہمارے علم و عمر میں اضافہ کی دعا کی ہو گی۔ اس جلد میں آپ کو کہیں کہیں ہماری کم علمی کا بھی احساس ہوا ہو گا۔ ہمیں یقین ہے کہ آپ نے اس کو درگزر کر دیا ہو گا۔ لیجئے اب دوسری جلد پیش خدمت ہے۔ اس سے لطف اندوز ہو جایئے اور ہمیں اپنی رائے سے مطلع کیجئے۔

ہمیں خوشی ہے کہ ہمارے کسی مخلص نے جلد اول کے ص ۱۱۹ پر موجود ایک عبارت کی طرف ہماری توجہ مبذول کرائی۔ یہ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ کے ایک ارشاد کا ترجمہ ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مبارک قدموں پر ساری رات عبادت کرنے کے باعث ورم دیکھتے ہوئے بعض صحابہ نے عرض کیا۔ ''لِمَ تَصْنَعُ هٰذَا وَقَدْ غُفِرَلَکَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ'' یارسول اللہ ﷺ! آپ عبادت میں اس قدر مشقت کیوں فرماتے ہیں جبکہ اللہ نے آپ کے اگلے پچھلے گناہ معاف فرما دیئے ہیں۔ یہی ترجمہ عام مترجمین نے کیا ہے ہم نے بھی اسی طرح کر دیا۔ بس اس وقت خیال نہ آیا کہ یہاں ہم وہ اشارہ کر دیتے جو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے قرآن کریم، سورۃ الفتح کی آیت کا ترجمہ کرتے ہوئے کیا ہے۔ ''لِیَغْفِرَلَکَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ'' تاکہ اللہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے۔ جبکہ اسی آیت کریمہ کا ترجمہ میرے استاد محترم حضرت علامہ کاظمی رحمۃ اللہ علیہ اس طرح کرتے ہیں'' تاکہ اللہ آپ کے لئے معاف فرما دے آپ کے اگلے اور پچھلے (بظاہر) خلاف اولیٰ سب کام'' اور حضرت پیر کرم شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا: '' تاکہ دور فرما دے آپ کے لئے اللہ تعالیٰ جو الزام آپ پر (ہجرت سے) پہلے لگائے گئے اور جو (ہجرت کے) بعد لگائے گئے۔'' حضرت پیر صاحب نے وہ دیگر تراجم بھی لکھے جو مفسرین نے اس آیت مبارکہ کے کئے ہیں۔

ان تمام ترجموں سے بہر حال یہ واضح ہے کہ الفاظ میں اختلاف کے باوجود عقیدہ سب کا ایک ہی ہے کہ جملہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام بالخصوص میرے آقا ﷺ ہر قسم کے گناہ سے پاک، معصوم ہیں کسی نبی سے گناہ کا تصور بھی ناممکن ہے۔ اس قسم کا خیال بھی گمراہی اور ضلالت ہے، اللہ محفوظ رکھے۔ بحمد اللہ یہی ہمارا عقیدہ اور ایمان ہے جو ہماری نجات کا وسیلہ

اور بخشش کا واحد ذریعہ ہے۔ اللہ اسی پر زندہ رہے اور اسی پر موت آئے کہ یہی حق ہے قرآن وحدیث سے ثابت وواضح ہے۔

ہم شکرگزار ہیں ان جملہ احباب کے جنہوں نے جلد اول کی اشاعت میں ہمارا تعاون کیا۔ ان میں بطور خصوصی قابل ذکر ہیں حضرت علامہ مولانا محمد حسن صاحب حقانی، حضرت علامہ مولانا جمیل احمد صاحب نعیمی، جناب شاہد شمیم الحق اور عزیزم جناب عاقل شیخ صاحب نیز برادر عزیز سید طارق علی قادری ساعد الباری، اللہ تعالیٰ ان حضرات کی اس خدمت و اشاعت دین کو بوسیلہ نبی مکرم علیہ الصلوۃ والسلام قبول فرمائے اور خدمت دین کی مزید توفیق وافر فرمائے، آمین۔

خادم العلم والدین صاحب دعا

فقیر سید سعادت علی القادری

۱۴ رشعبان المعظم ۱۴۲۲ھ مطابق ۱/۳۱ اکتوبر ۲۰۰۱ء

۱ بجے شب بوقت سحر، دوران قیام ایسٹ لندن بالینڈ

